# امثال القرآن

بسم الله الرحمن الرحيم

## جانوروں کی طرح کھانے پینے والوں کی مثال

إِنَّ اللهَ يُدْخِلُ الَّذِينَ آمَنُوا وَعَمِلُوا الصَّالِحَاتِ جَنَّاتٍ تَجْرِي مِنْ تَحْتِهَا الْأَنْهَارُ وَالَّذِينَ كَفَرُوا يَتَمَتَّعُونَ وَيَأْكُلُونَ كَمَا تَأْكُلُ الْأَنْعَامُ وَالنَّارُ مَثْوًى لَهُمْ (محمد:12)

بے شک وہ لوگ جو ایمان لائے اور نیک عمل کیے اللہ ان کو ایسے باغات میں داخل کرے گا جن کے نیچے نہریں بہہ رہی ہوں گی اور وہ لوگ جنہوں نے کفر کیا وہ (دنیا کا) فائدہ اٹھا رہے ہیں اور کھا رہے ہیں جیسے جانور کھاتے ہیں اور ان کا ٹھکانا آگ ہے۔

## مثال سے حاصل ہونے والے فوائد

### کھانا انسان کی بنیادی ضرورت

- اللہ تعالی کا حلال طیب کھانے کا حکم دینا
- اللہ تعالی کا طرح طرح کی نعمتیں دینا
- کھانا کھلانا صدقہ ہے

### صرف کھانا پینا مقصد نہ ہو

- اہم کام چھوڑ کر کھانے پینے کی طرف لگنے کی مذمت
- کھانے پینے میں اسراف کی ممانعت
- پیٹ اور شرمگاہ کی خواہش پرستی سے بچنا

### کھانے کے آداب کا خیال رکھنا

- حلال اور طیب کھانا
- کھانے سے پہلے ہاتھ دھونا
- کھانے سے پہلے بسم اللہ پڑھنا
- بیٹھ کر کھانا پینا
- دائیں ہاتھ سے کھانا پینا
- اپنے سامنے سے کھانا
- صحت کو فائدہ دینے والی غذا کھانا
- کھانے کے بعد اللہ کا شکر ادا کرنا

## کرنے کے کام

- ✓ کھانا پینا اللہ کی نعمتوں میں سے ہے ان نعمتوں کا شکر ادا کریں۔
- ✓ کھانے پینے کے آداب کا خیال رکھیں۔
- ✓ کھانے پینے میں جانوروں کی مشابہت سے بچیں۔خاص طور پر کھڑے ہو کر کھانا اور کثرت سے کھانا۔
- ✓ کھانے سے پہلے بسم اللہ پڑھیں اور کھانا کھا کر اللہ کا شکر ادا کریں۔

